



# ओं ततसत




یعنی

پرنو اور شری مہا گائتری کا ورنن شلوک سہت

اردو میں پدارتھ اور بھاؤ ارتھ سہت

گائتری دھاری دھارمک منشوں کے اُوپیوگی

سمپادک:- پنڈت کیلاس رام وئید بھوشن

بٹوہ تحصیل پلوامہ کشمیر



بار اول: سمی ۱۹۶۷ء قیمت ۸۵ پیسے

K.R.V.A

# وشیش پرارتھنا

ہم نے بہت آیاس اور پریتن سے یہ پدارتھ اور بھاوارتھ
سہت سندھیا اوپاسنا اور پرلوک کے تتو کا ورنن سرل اور
سمان کال کی اردو ہندی بھاشا میں اسلئے یہ کاشش کیا کہ
گائیتری دھاری موکھ منتر اس کو اچھی طرح سمجھ کر اوتم لابھ
پراپت کریں اور بخوبی اس کے تتو کو جان لیں۔ کہ جب ہم لوگ تیر
بھاگ گائیتری سنسکار کے یاگ پر ہزاروں روپئے خرچ کر کے اپنے
سنتانوں کو گائیتری کا سنسکار کرتے ہیں۔ اسکا اصلی منتو کیا ہے
اور کیوں اتنا بڑا اتسو اور یگیہ کیا جاتا ہے۔ اسلئے پرارتھنا
ہے کہ ہر ایک سجن اسی اتھ سہت سندھیا کو پراپت
کر کے ایہ لوک اور پرلوک کا لابھ پراپت کریں اور اگر کبھی
کوئی غلطی ہوئی ہو، تو کرپیا انوچر پر معاف فرمادیں۔

سناتن دھرمیوں کا انوچر

وشیشر شون کیلاش

# بھومکا

پراچین رشیوں منیوں نے براہمن کھشتری اور ویشیہ تینوں ورنوں کے اودھار کے لئے سندھیا اوپاسنا ویدوں کا سار نکال کر پرگھٹ کیا ہے اور لکھا ہے کہ براہمن آدی ورنوں کو پراتا مادھیان اور سایم کال میں سندھیا کرنا اوچت ہے۔ کیونکہ یہ آتما لابھ حاصل کرنے کا پہلا زینہ ہے اور اسکے بغیر منوشیہ دھارمک ترقی نہیں پا سکتا ہے۔

اسلئے مجھے سمت ١٩٧٨ بکرمی سے اس سندھیا اوپاسنا کے ارتھ سہت چھپوانے کا بہت شوق تھا۔ اخیر پر بہت تلاش کے بعد میں نے ایک گھرانے سے بہت پرانے سندھیا بھاشیہ کو حاصل کیا اور بہت عرصہ تک اس کو اچھی طرح پڑھ کر شری مہادیو جی مہاراج کی کرپا سے اسکا ترجمہ اردو میں پرگھٹ کیا۔ جس سمت کا یہ سندھیا بھاشیہ تھا اس سے آج تک ٢٢٥ سال گذر چکے ہیں۔ پد ارتھ اور بھاؤ ارتھ میں پرگھٹ کر کے شری پنڈت [illegible] شرما [illegible] سے اسکی شودھا کرائی گئی ہے۔

لکھا ہے۔ کہ [illegible] میں [illegible] کیول ایک پرلوک کا دستار ہے

اسی پرنو یعنی اوم کا وستار یا ویاکھیا تین ویدوں سے گائیتری منتر کے ۲۴ اکھشروں دوارا بہ ترتیب ذیل اخذ کیا گیا ہے یعنے اوم اسکا مبدا اور "تت سوتور وریَنیم" رگ وید کے یہ آٹھ اکھشر ہیں اور بھرگو دیوسیہ دھیمہی یجروید کے یہ آٹھ اکھشر ہیں اور دھیو یو ناہ پرچودیات سام وید کے یہ آٹھ اکھشر ہیں۔ ان تینوں ویدوں سے یہ گائیتری منتر اخذ کیا گیا ہے۔ اسلئے پرنو کا وستار وید اور ویدوں سے مہا گائیتری اور اسکی اوپاسنا یہ سندھیا اوپاسنا پرسدھ قرار دی گئی ہے۔ اسی کرکے یہ گائیتری ہماری اوپاسیہ دیوی اتھوا سرب جگت کی ماتا ہے اور صرف ماتا ہی اپنے سنتانوں کے کلیش کو دور کرنے میں سمرتھ ہے۔ دوسرا اسکے سوا کوئی بھی ہمارے دکھوں کو ناش کرنے والا نہیں ہے۔ اور نہ گائیتری کے بنا کوئی ہمارا کلیان اور اودھار کرنے والا ہے۔ اس کی اوپاسنا کرم یعنے سندھیا اوپاسنا کے بغیر کسی بھی دیوتا کی اوپاسنا سدھ نہیں ہوتی ہے اور گائیتری کا اوپاسنا کرنے والے کو پھر کسی دیوتا کی اوپاسنا کرنے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اس شکتی بھگوتی سے بڑھ کر اور کوئی دیوتا نہیں ہے۔ ذیل منتر بیان ہے۔

پرتھمم گائیتری سندھیا ہرنہ سمپوٹام

تناہ سمرتئے وید منترے سرو سدھ شچہ وندیتے

اتھرو سات دیا ہر بیتوں سمیت گائیتری منتر کا ایک لاکھ
جپ کئے بغیر کوئی بھی وید منتر سدھی دایک نہیں ہوتا ہے
اسکے لئے ظاہر ہے۔ کہ یہ گائیتری منتر ویدک ساہتیہ کی کنجی
ہے۔ اسلئے برہمن اور گائیتری کا آپس میں گہرا تعلق ہے۔ سچے
برہمنوں کو گائیتری کے آرادھنا سے آتم گیان و نجات رہنے پر بھی
انت کال میں اپنے آپ اسکا سمرن ہو آتا ہے۔

پونیہ کرموں دوارا برہمن یونی میں جنم ملتا ہے اور اسی
منوشیہ جنم میں گائیتری اپاسنا دوارا سب پاپ دھوکر شدھ ہوکر
آتمہ لابھ کی سدھی ہوتی ہے اور مکتی ملتی ہے۔ اسی گائیتری
کا ورنن ویدوں اور اپنشدوں اور سمرتیوں میں کیا گیا ہے بھگوت
گیتا میں اس کا ورنن کیا گیا ہے اور اسی کا اشارہ اوم تت
اکشر کہا برہم آٹھویں ادھیائے میں دیا گیا ہے اور اسی کا ورنن
سائن جی نے سمانب پنچاشکا شلوک نمبر ایک اور دو میں ورنن
کیا ہے۔ یعنی اسی آنند شدھ اوم کا جپ منوشیہ رات دن
کرتا رہتا ہے۔ بھی منس تو تنتر میں شلوک نمبر ۷ تریئی تیسرا ورلو
یعنی آپ ہی ویاپک ہوکر اکار وکار مکار تھا رگ یجر سام
کھو خواہ سواہ برہما وشنو مہیشور وغیرہ دھارن کرکے چوتھا
چوتھا نیسکار دھام جسکو تریا کہتے ہیں۔ اسکو بھی دھارن
کرتا ہوا ایشرند آپ کی استوتی کیا کرتا ہوں۔

پنچستوی میں بھی اس سندھیا اپاسنا اور گائیتری
کا ہی وستار ہے یعنی تو شلوک نمبر ا میں آتی پرکاش سروپ

کا ورنن کرتے ہوئے یہ پرارتھنا کی ہے کہ ہی ماتا بھگوتی ہمارے ہردے میں نرمل آتھمک پالوں کو اپنے تین اکھروں لینے وام کے نرنتر اشچارے جو گورناتھ دوارا اپدیش کیا گیا ہو۔ سمروتر ناش کرتے۔ چرچین تو شلوک نمبر ۲۵ اور گھنٹو شلوک نمبر ۱۳ میں کام کرودھ لوبھ آدی پاپ سموہوں کو اور آدی دیتوں آدی آتھمک ادی بھوتک سنتاپوں سے مکمت کرنے والی اور بھوگیہ پدارتھوں کو دینے والی آپ ہی ہو۔

ابھیسنو کے شلوک نمبر ۲۵ میں یہ پرارتھنا کی ہے۔ کہ آپ ہی شکھتی۔ شریر۔ آدی دیو۔ ہرنیہ گربھ۔ جیو آتما۔ گیان شکھتی کریا شکھتی۔ اندریہ شکھتی وغیرہ ہو کر اوتپتی پالن اور ناش کرتی ہو۔ یہ سب پربھاو جو اوپر کہا گیا ہے ماتا گائیتری کا ہی ہے اس لئے منوشیہ کو چاہیے کہ سب بھوگ پدارتھوں کے سمپت ہو یا رہت اپنے دھن، دولت، استری، سنتان، لابھ الٹھوا سورگ اور مکھتی پراپت کرنے کے لئے سندھیا اوپاسنا نرنتر کرتا رہے۔ یہ سندھیا اوپاسنا کرم سو کام اور نشکام دونوں پدارتھوں کو دینے والی ہے۔ تتھا یادھی آیو اور آروگیتا کو بڑھاتی ہے۔

اس لئے صبح سورج چڑھنے سے پہلے نیند سے اٹھکر تن من اور بھوت آتما کی شدھی کر کے جیسا لکھا ہے کہ پانی سے باہر کے شریر کی شدھی ہوتی ہے اور سچ بولنے من شدھ ہوتا ہے اور پاٹھ یا کوئی شاستر پڑھنے سے بھوت آتما شدھ ہوتا ہے۔

بادھی گیان سے شُدھ ہوتی ہے۔ دریا یا ندی کے تٹ پر یا گھر میں ہی پوتر اور اُتم آسن پر پُوروَ مکھ بیٹھ کر ویدی پورنک سندھیا اُپاسنا کا آرمبھ کرے۔ لیکن یاد رکھو کہ وید منتر اور گایتری منتر کو سُور شُدھ ارتھ سہت اُچارن کرنا چاہیئے۔ یہاں وید کا پرمان ہے۔ شلوک منتر وہی نا ورنہ تو وا متھیاہ پریکتو نہ تم ارتھم آہ سیہ واک وجرو یجمانم ہنستے یت اندر شتر و سُور تو اپرادھات۔

ارتھ۔ منتر کو غلط شُدھ سُور اور ورن کے اُچارن سے جو منوشیہ وید پاٹھ پڑھتا ہے۔ اور ارتھ کو بھی نہ جانتا ہو۔ وہ منتر وانی روپ وجر بن کر پڑھنے والے کو اس طرح ناش کرتا ہے۔ جس طرح سُور کے غلط پڑھنے سے اندر دیوتا کے شترو نے ترقی پائی۔ اور دشمن ناش کرنے کے بجائے دشمن ہی بلوان بن گیا۔ اور اندر نے اُس پر ہرگز قابو نہ پایا۔

سندھیہ کا ارتھ ہے۔ دو کا جوڑ۔ یعنی جس وقت رات ختم ہوتی ہے اور دن شروع ہوتا ہے۔ اُس وقت کو پراتہ سندھیا کہتے ہیں۔ جب دن کا چڑھاؤ یعنی دوپہر ہوتا ہے اور پھر دن اُترنا شروع ہوتا ہے۔ تو اُسے مدھیان کی سندھیا کہتے ہیں۔ جب دن کا انت اور رات کا ابتدا ہوتا ہے۔ تب اُسکو سایم سندھیا کہتے ہیں۔ ان تینوں وقتوں کے درمیانی وقفہ کو سندھیہ کہتے ہیں۔ وید میں اِس کا پربھاؤ ایسے لکھا ہے۔ کہ اس سندھیہ کے سمے سندھیا اُپاسنا اور جپ کرنے سے تتکال پھل ملتا ہے۔ اسلئے اس

سندھیا سمے کے وقت بغیر بھگوت سمرن کے کھانا پینا یا کوئی کام کرنا یا برے الفاظ کا استعمال کرنا منع ہے۔ اسکا سمے دن چڑھنے سے ۱۰ منٹ پہلے سے لیکر ایک گھنٹہ مقرر ہے۔ اسی طرح سورج ڈوبنے سے ۱۰ منٹ پہلے سے ایک گھنٹہ مقرر ہے۔ بغیر سندھیا اوپاسنا کے کوئی اور کام یا کھانا پینا وغیرہ کرنیسے منوشہ روگی بن کر آیو کا کھے ہوتا ہے۔ جو منوشہ غلط آہار وِیوہار کا استعمال کرتا ہے۔ وہ ہمیشہ مرض میں مبتلا رہتا ہے اور بار بار بیمار رہنے سے عمر کی کمی ہوتی ہے۔ جو زیادہ بیمار نہیں رہتا ہے اُسکا آیو سفر اور عمر دراز ہوتی ہے۔ اسلئے جائز اور وقت پر اچھے غذاؤں کا استعمال کرنا صحت تندرستی اور توانائی پیدا کرتا ہے۔ سندھیا کرنے کا دوش۔ جو سندھیا نہیں کرتا ہے وہ شودر کہلاتا ہے۔ سمرتی پرمان ہے۔

شلوک :۔ سندھیائی نہ ویگنیاتا سندھیائی نہ اوپاستا بہ
شودروت بہشن کاریا سروسمات دیوہ شرمنا۔

ارتھ :۔ جو سندھیا نہیں کرتا ہے۔ اُس کو برادری سے خارج کرنا چاہیئے۔ کیونکہ وہ دیوِج کہلانے کا مستحق نہیں ہے۔

جو منوشہ بیماری آدی کارن کے بنا سندھیا نہیں کرتے تھا۔ وہ مر کر کتے۔ سانپ۔ مرغ اور ورداہ اتیادی جونیوں میں جنم پاکر نرنتر دُکھ پاتے رہتے ہیں۔ جو منوشہ کارن بنا تین دن سندھیا نہیں کرتا ہے۔ اُسکو پرایاشچت کرنا لکھا ہے۔ وہ سنان آدی شودھا کرکے نرآہار رہ کر دن بھر سوریہ اودے سے

سمویر سے اسوت تک زیادی پورو ک گا یتری کا جاپ کر کے اور شام کو شُدھ اور پوتر ویشنو بھوجن کرے۔ تو سندھیا نہ کرنے کے اپرادھ سے چھوٹ جائیگا۔

نوٹ :- جنم یا مرن کے سوتک میں پتنی کے رجسولا کے دنوں میں یا اگر جسم میں کوئی گھاؤ ہو جس سے پیپ اور خون نکلتا ہو سندھیا اوپاسنا نہ کرے۔

منوشہ کو تین رن ادا کرنے کا انہ ادھک ادھیکار ہے۔
دیو رن - پتر رن - رشی رن اور اتیتھ پوجا۔ دیو رن یعنے سندھیا جاپ اگنی ہوتر کرنا۔ پتر رن یعنے جس پتا کا انش ہو اور جس ماتا کے گربھ سے اتپن ہوا ہو اسکی تن، من، دھن سے سیوا کرنا۔ انکے امرت ہونے کے بعد شرادھ ترپن وغیرہ کریا کرم کا کرنا اور رشیوں کا ترپن کرنا اُچت ہے۔ اتیتھ پوجا - یعنے مسافر کو بھگوان سمجھ کر اسکی یتھا شکتی سیوا کرنا۔
جو منو رکھ اگنیان وشسٹ ہو کر کرمی کرودھی است بولنے والے کسی کے حق زمین، دھن، استری یا کسی وستو کو چاپلوسی کپٹ یا زبردستی سے چھیننے والے سندھیا، شرادھ، ترپن نہ کرنے والے ماتا پتا کی سیوا نہ کرنے والے کنجوس اور کرودھ وش ہو کر سادھو مہاتماؤں کی نندا یا ہنسی اڑانے والے ابھکیہ بھوجن کرنے والے وید شریتیوں اور شاستر ادی کو نہ جان کر اسکی نندا کرنے والے اتیتھ کو ترسکار کرنے والے مہا گھور نرکوں کو بھوگتے ہیں اور کرم وش اگر وہ کداچت پھر منوشہ یونی میں جنم لیں گے۔ تو دلدری اور روگی

ہی اُتپن ہوں گے۔ اُنکے واسطے بھگوتی نے ذیل لیعنے وچن اَمرت شلوک ورنن کیا ہے۔

ننامن تو سادھکا سروی ونبشنتو ویدوشکا

ارتھ:۔ لیعنے اچھے سادھو اور نیک چلن جو بغیر کپٹ کے ہوں اور دھن سنتان اور سمپت پاکر سنسار میں موج اور آنند سے بھوگوں کو بھوگیں اور جو ویری خود غرض کپٹی اور برے کرم کرنے والے ہوں وہ ناش کو پراپت ہوں۔ یہ ہمارا انتہ پاٹھ ہے۔

پنچسنوی کا ایک شلوک جسکا ارتھ یہ ہے۔ سکل جننی تو

شلوک نمبر ۵

یہ شریر کتوں اگنی یا پکھیوں) کا خوراک ہے۔ کوئی کبھی بھی گنتی میں نہیں لاتا ہے کہ شریر کب کس پرکار کیسے اور کہاں ناش کو پراپت ہوگا۔ اسلئے ہی من اس کی آستھا چھوڑ کر کیول جگت ماتا شری مہاگائیتری کے شرن میں آجاؤ۔

مطلب یہ ہے کہ یہ شریر ہر وقت ناشوان ہے۔ اسلئے اگر سوکرت سانوک اور سچا اُن کھا کر اور کپٹ چھوڑ کر اپنے سودھرم میں شریر کا تیاگ ہوتا۔ تو کیا ہی سکھ دایک ہوتا اور منوشتہ کی بدنامی نہ ہو کر اچھی گتی کو پراپت ہوتا۔

اب یہاں سے سندھیا اُپاسنا پرارنبھ ہوگی۔ یہاں سے ہی پرنو اور گائیتری تتھا نیا ہرتیوں کا سمندھ چھند اور رشی وغیرہ کا ورنن اور جپ کا مہتو اور ونیوگ کہا جاتا ہے۔ شلوک

ॐ श्रीमहागायत्र्यै नमः। सावित्र्यै नमः। सरस्वत्यै-नमः॥ ॐ प्रणवस्य ऋषिर्ब्रह्मा, गायत्रं छन्द एव च देवोऽग्निर्व्याहृतिषु च, विनियोगः प्रकीर्तितः॥ प्रजापतेर्व्याहृतयः, पूर्वस्य परमेष्ठिनः। व्यस्ताश्चैव समस्ताश्च, ब्राह्मम् अक्षरमोमिति॥
व्याहृतीनां समस्तानां, दैवतं तु प्रजापतिः। व्यस्तानामग्निश्च, वायुः सूर्यश्च देवताः॥ छन्दश्च व्याहृतीनामेकाक्षराणामुक्तारव्यं द्व्यक्षराणामत्युक्तारव्यम्। विश्वामित्र ऋषिश्छन्दो, गायत्रं सविता तथा॥ देवतोपनये जपे, गायत्र्या योग उच्यते। आवाहयामि गायत्रीं, सर्वपापप्रणाशिनीम्॥ न गायत्र्याः परं जप्यं, न व्याहृतिसमं हुतम्। आगच्छ वरदे देवि, जपे मे सन्निधौ भव॥
गायन्तं त्रायसे यस्माद्गायत्री त्वं ततः स्मृता।
अग्निर्वायुश्च सूर्यश्च बृहस्पत्याप एव च॥ इन्द्रश्च विश्वेदेवाश्च देवताः समुदाहृताः। एवमासां छन्दो दैवतं, विनियोगं चाऽनुस्मृत्य॥

ارتھ:- اوم شری مہا گائیتر یے نمہ- ساوتر یے نمہ- سرسوتے نمہ-
شری مہا گائیتری ساوتری اور سرسوتی کو نمسکار کرتا ہوں- پرنو
ودسیہ رکھیشہ برہما- پرنو کا رشی برہما ہے- گائیترم چھندا ایوہ چہ

گائیتری اسی پرنو کا چھند ہے۔ دیو واگنیر دیوتا اسکا اگنی ہے۔
دیاہرتی شوچہ اور دیاہرتیوں کے ساتھ دینیوگاہ پرکرنہ تاہ
ملاپ یعنے سمبندھ کہا گیا ہے۔ پرجاپتے دیاہرتیاہ۔ دیاہرتیاں
پرجاپتی سے اُتپن ہوئی ہیں۔ پوروسیہ پرمیشٹے نا۔ جو پہلے ہی برہما
نے بنائی ہیں۔ دیہ یتاشچے دع سمستاشچہ اور ساری دیا
ہرتیاں پہلے ہی سے وستِرت ہیں۔ برہمم اکھرم اوم اِتے۔ اس
کرکے اکھشر برہم اوم ہے۔ دیستا نام سمستانام۔ ان سب
دیاہرتیوں کا دیتوم تو پرجاپتی۔ دیوتا پرجاپتی ہے۔ دیستانام
آیم اگنشچہ اور ان دیاہرتیوں کا اگنی۔ وایو سوریشچہ دیوتا۔
وایو اور سوریہ دیوتا ہے۔ چھندشچہ دیاہرتی نام۔ اور دیاہرتیوں
کا چھند اسی پرکار ہے۔ وشوامتر رشہ۔ وشوامتر رشی ہے۔
چھند اگائیتری۔ گائیتری چھند ہے اسکا۔ سوہ تا تتھا۔ اور سوریہ
دیوتا ہے۔ دیوتو۔ دیوتا۔ اوپہ نیوجیبی۔ گائیتری سمہ کار اور جاپ
گائیتر یوگ اُدھیتے۔ یہ تینوں گائیتری یوگ کہلاتے ہیں۔ یعنے دیوتا
گائیتری اور جاپ ان تینوں کا ایکی بھاو ہونا گائیتری یوگ
کہلاتا ہے۔ آدا ہیامے گائیترم۔ میں گائیتری کو آواہن کرتا ہوں۔
سروہ پاپہ پرناشنم۔ جو سب پاپوں کو ناش کرتی ہے۔ نہ
گائیتریم جپم۔ گائیتری جاپ کے برابر کوئی دوسرا اُتکرشٹ
جپ نہیں ہے۔ نہ دیاہرتی سمم ہوتم۔ نہ ہی دیاہرتیوں کے
سمان کوئی اگنی ہوترکا منتر ہے۔ اگنشچہ وردے دیوی۔ اسلیے
آئے ورد دینیوالی دیویہ سروپ دیوی آجا۔ جپی می سنہ دوبھرہ۔

جپ کال کے سمے میرے سامنے پرگھٹ ہو جا۔ گاین تم ترا یسی
بیماف۔ جس کر کے تم گانے والے ارتھات جپ کرنے والے کو چھٹکارا
دیتی ہو۔ ارتھات سمسار کے ترویدتاپ سے چھڑا کر مکھت کرتی ہو۔
گائیتری تو م تتاہ سمر تاہ۔ اس کر کے تم کو گائیتری کہا جاتا ہے۔
اگنیر والو شیچہ سوریشچہ۔ اگنی وائیو اور سوریہ۔ برہسپتیاہ
آپا ای وچیہ۔ برہسپتی جل۔ اندر شچہ۔ جل کے دیوتا اندر
وشوی دیوا شچہ۔ اور سب وشوی دیو۔ دیوتا سمر آنزنا ہرتاہ
اسکے دیوتا سمجھے جاتے ہیں۔ ایوم آرتھم۔ اس طرح اس کے جاپ میں
چھند و دیوم۔ چھند اور دیوتا۔ وینہ لیہ گا چہ انو سمرتے کا
سنادھان جانتا۔ یعنے گائیتری جپ کے سمے چھند دیوتا اور جاپ
کرنے کا وعدہ یعنے شرط یا دھین دینا۔ کہ میں روزانہ ایک ایک
سہسر جاپ کرونگا۔ اس جاپ کو کرم شاترھا کر ایکی بھاؤ ہو کر
اُوپاسنا کرتے کو ہی گائیتری لوگ کہتے ہیں۔

**بھاؤ ارتھ:۔** پرنو کا رشی برہما اور چھند گائیتری دیوتا اگنی
دیاہرتیوں کے ساتھ اسکا سمبندھ یعنے میل ہے۔ یہ دیاہرتیاں
پرجاپتی سے اُتپن ہوئی ہیں۔ جو پہلے ہی وسترت ہیں اور پہلے
ہی برہمانے بنائی ہیں۔ اکھر او ناشی پرم حرف ایک اوم ہے۔
اور ان سب دیاہرتیوں کا دیوتا پرجاپتی ہے۔ انکا ملاپ اگنی
وائیو اور سوریہ کے ساتھ جڑا ہے۔ ایک اکھر نام والی دیاہرتیوں
کا اُوکھا کھ چھند ہے اور دو اکھر والی دیاہرتیوں کا چھند اتہ
اوکھا کھ ہے۔ (ان چھندوں کا تعلق ویاکرن کے ساتھ ہے) اونکار

کا رشی وشوامتر چھند گائیتری اور دیوتا سوریہ ہے۔ اسلئے گائیتری کا
جپ میں سوریہ دیوتا کا دھیان کیا جاتا ہے۔ اسکے جاپ میں ایکاگر
چت سے سوریہ بھگوان کا دھیان کیا جاتا ہے۔ اسلئے جاپک جاپ
اور سوریہ کا دھیان ایکاگر بھاؤ سے کئے جانے کو گائیتری یوگ کہا
جاتا ہے۔ اسلئے پراتاہ سندھیا میں پورو مکھ بیٹھ کر اور سایم
سندھیا میں پچھم موکھ بیٹھ کر سندھیا اور جپ کرنا چاہیئے اور
پرتھم آداہن کر کے گائیتری ماتا سے پرارتھنا کرنی چاہیئے۔ اسکے
جپ کے برابر کوئی دوسرا جپ نہیں ہے اور دیا ہرتیوں کے برابر کوئی
دوسرا اسوم یگیہ نہیں ہے۔ یہ سب پاپوں کو ناش کرتی ہے۔ اسی
کر کے سوریہ، اگنی، وایو، جل، اندر، برہسپتی۔ وشو دیو سب
اسی گائیتری کے وشیش الگ روپ ہیں۔ ان سب کے ساتھ
گائیتری کا گہرا سمبندھ ہے۔ جپ کے وقت پہلے وعدہ شرط یا
وچن دینا چاہیئے۔ کہ میں ایک سہسر ادھک یا کم جاپ کرونگا۔ اور
اس شرط کو پورا کرنا چاہیئے۔

اب گائیتری منتر پڑھ کر دائیں ہاتھ اپنے گرد پانی چھڑکنا چاہیئے

**ओं भूः ओं भुवः ओं स्वः ओं महः ओं जनः ओं-
तपः ओं सत्यं ओं तत्सवितुर्वरेण्यं, भर्गो देवस्य धी-
महि, धियो यो नः प्रचोदयात् ओं आपो ज्योती-
रसोऽमृतं ब्रह्म भूर्भुवः स्वरोम् ॥**

ارتھ:- اوم یہ تین اکشر اکار اکار مکار ہیں۔ اکار سے ویراٹ
اگنی وشو مطلب ہے۔ ویراٹ لینے جگت کا پرکاشک۔ اگنی

گیان سروپ اور سرو تر پراپت ہے۔ وشو جس میں سب جگت پرویش ہو رہا ہے۔ اسکا سوامی برہما۔ بھو۔ پرتھوی مراد ہے۔

ؤکار سے ہرنیہ گربھ وایو تیز ساہ۔ ہرنیہ گربھ۔ جسکے گربھ میں پرکاش کرنے والے سوریہ ادی لوک یا جو سوریہ آدی لوکوں کا اوتپن کرنے والا ہے۔ اسی کرکے الیشور کو ہرنیہ گربھ کہتے ہیں۔ ہرنیہ سے امرت اور کیرتی بھی مراد ہے۔ وایو۔ جو اننت بل والا اور سب جگت کو دھارن کرنے والا یا سبوں کا پران ماتر یعنے تھاور جنگم کل کائنات کا تیز ساہ۔ جو تیز ومے اور جگت کا پرکاشک ہے۔ اسکا سوامی وشنو بھگوان ہے۔ اسکو اننتہ رکھو اور بھواہ بھی کہتے ہیں۔ مکار سے الیشور۔ آدینہ، پرگنیا، الیشور یعنے سب جگت کا دھارن کرنے والا ادتیا ذک سرب شکتیمان سوامی اور نیائے کاری آدینہ جو ناش رہت ہے۔ پراگنیہ، جو گیان سروپ اور سرو گنہ ہے۔ اسکا سوامی مہیشور۔ سوآہ، دیو یعنے برہمانڈ تک محدود ہے۔ اکار سے آدھ وکار سے مدید مکار سے اننت اور ستوگن رجوگن تموگن سرشٹی استھتی پرلے یہ برہما وشنو مہیشور بھوت بھوبشت برتمان ادشچار روپ سے گلے میں آواز کا ابتدا جو پراوانی سے اوتپن ہو کر گلے کے مقام پر شبدھ روپ میں تبدیل ہوتا ہے اور آواز میں अ شبدھ اور उ اکشر سارے منہ سے اوتپن ہو کر اوچ شبدھ کرتا ہوا اور بعد میں म اکشر جو بولتا ہوا ہونٹوں کو ملا کر سماپت ہوتا ہے۔ اس لئے اوم شبدھ شروع ہو کر پھیلتا ہوا سمٹ کر ختم ہوتا ہے۔ اسی

کارن آکار سے ستھول جگت وکار ہے سوکھشم جگت اور مکار سے کارن جگت کی اتپتی ہوئی ہے۔

بھو۔ یعنے پران جو جگت کے جینے کا ہیتو تھا بھولوک جس میں پرانی جیو اور پدارتھ رہتے ہیں۔ انھوا ترلوکی یا پرتھوی اور جسم جاگرت سرشٹی ہست مطلق ایک ہی حالت میں رہنے والا تغیر سے رہت یہ بھو کے ارتھ ہیں۔

بھواہ۔ یعنے اپان والو جو مکتی کی ایچھا کرنے والوں اور دھرماتماؤں کو سب دکھوں سے الگ کر کے سرودا سکھ میں رکھتا ہے۔ اسکا لوک میں پرانی پنر جنم کے لئے بھوگ کرتے ہیں۔ یہ لوک سمیرو کی چوٹی سے لے کر دروحی تک ہے۔ یہ مادھ بھاگ یعنے انتہ رکھ سوپن اوستھا دل یسط آکشتی ہے۔ یہ بھواہ کے ارتھ ہیں۔

سواہ۔ یعنے دیان والو جو سب جگت میں ویاپک ہو کے سب کو نیم میں رکھتا ہے۔ سب کے ٹھہرنے کا استھان تھا سوکھ سروپ یعنے شنیت آدش ورشٹی تیج اپتادی جس میں اتپن ہوتے ہیں اور اچھی کرنے والوں کا وہ گھر ہے۔ دہروحی سے اوپر پانچ پرکار کا سورگ ہے۔ یہاں سے ہی آنا جانا ہوتا ہے اور منوشیہ کو پران والو یہاں سے ہی پرویش کرتا ہے۔ یہی دیوتہ لوک یعنے سوشپتی آتما۔ اتہ نجا۔ لئے۔ جذب کہلاتا ہے۔ اسی کو چندر لوک بھی کہتے ہیں۔ جہاں سے پران اتپن ہو کر منوشیہ جنم لیتا ہے۔

مہا۔ یہ لوک سب سے بڑا اور سب کا پوجیہ ہونے سے سب لوکوں کے بیچ میں ہے۔

جنا۔ یہ لوک سب جگت کا ادیتا لوک یعنے جب کلپ ناہ ہوتا ہے اور سب پرانی پدارتھ بھسم ہوتے ہیں۔ تو سرشٹی کے آدھ میں اسی لوک میں اِنکی اوتپتی ہوتی ہے۔ یہ پانچوں لوک سورگ میں کہے ہیں۔

تپاہ۔ یہ لوک دھرشٹوں کو سنتاپ کاری اور گیان سروپوں کے ٹھہرنے کی جگہ ہے۔ جس میں پرلے کے سمے برہما جی کے پوتر سنک، سنند نندن۔ سناتن۔ سنت کمار ٹھہرتے ہیں۔

ستیم۔ یہ لوک اوناشی اور ویاپک ہونے کے کارن سیتہ لوک کہلاتا ہے۔ یا برہمہ لوک اسی کا نام پڑا۔ یہ لوک سب کے اوپر ہے گیان اور شبھ کرم کرنے اور ستیہ بھاشن سے اور یوگ کرم دوارا منوشیہ اس امر پدوی کو پراپت ہوتا ہے۔ آواگون سے چھوٹ کر مکھت ہو کر تت سروپ میں نرنتر واس کرتا ہے۔ اسکے اوپر کوئی جگہ یا لوک نہیں ہے۔ یہی انتہا ہے۔

گائیتری منتر کے ساتھ پہلی تین ویاہرتیاں پڑی جاتی ہیں۔ یہ تینوں برگھ یعنے شُدھ ہیں اور پرلو سے انکا سمبندھ ہے اور گائیتری کے ساتھ میلاپ ہے۔

گائیتری منتر ۲۴ اکھر کا ہے۔ جو تین ویدوں کا سار ہے۔ (یعنے تت سوِتور وریِ نیم) یہ آٹھ اکھشر رگ وید کے ہیں۔ یہ پہلا پاد ہے۔ تت۔ یعنے وہ ست چت آنند اوم یا پربھو پرماتما سوِتور یعنے اوتپن کرنے والا پالن کرنے والا اور لیں کرنے والا پرکاشن سروپ سوریہ ہے۔ وریِ نیم۔ جو ورن کرنے یوگیہ

اور سرو سریشٹ ہے۔ بھرگو دی وبتھہ ذی تھی۔ یہ آٹھ اکھشر
یجر وید کے ہیں۔ یہ دوسرا پاد ہے۔ بھرگاہ۔ جہاں پرکاش پرم
تیج انفوا چیت شاکھفی۔ دیوسہ۔ دیو کا جو انتریامی بھاؤ سے
سب کے اندر براجمان ہے۔ ذی مہی۔ بھگتی پورک دھیان میں
لاکر اوپاسنا کریں۔ دھیو یونا پرچودیات۔ یہ آٹھ اکھشر سام
وید کے ہیں۔ یہ تیسرا پاد ہے۔ دھیاہ۔ بدھیوں کو۔ یو۔ جو۔ ناہ۔
ہمارے۔ یعنے بھکتہ پورک اوپاسنا اور دھیان کرنے والوں کی
پرچودیات۔ اپنی طرف پریرنا کرے پاک کرے۔ سرزہ آتمہ بھاؤ
سے ہماری بدھیوں کو سنسار کی طرف سے ہٹا کر سچدانند سروپ
میں لین کرے۔

بھاوارتھ۔ وہ پرماتما سو پرکاش پرم روپ جس پرکاش کا کچھ
انش سوریہ بھگوان میں ہے۔ ستوہ تا دیو جو پرتھوی انتہ رکھش اور
دیئو میں سرو تر ویاپت سب سے سریشٹھ اور سب جگت کا پران ہے۔
جو سارے جگت کا اوتپادک پالن اور ناش کرنے والا جہاں پرکاش
چیت شکھنہ دیو کا جو انتریامی بھاؤ سے سب کے اندر براجمان ہے۔
بھگتی پورک دھیان میں لاکر اوپاسنا کریں۔ (کس غرض کے لئے)
بس اس واسطے کہ ہماری بدھیوں کو برے کرموں سے ہٹا کر اپنی طرف
مائل کرکے ست پرکاش سروپ میں لین کرے۔ یعنے یہ پرارتھنا اوپاسنا
کی طرف اشارہ ہے کہ وہ ایشور ہی ہمارا آدھار ہے۔ جہاں سے
ہماری ادھیا ہوکر جیو آتما پرکٹ ہوا۔ اور گایتری منتر دوارا کرم
اور اوپاسنا کے ذریعہ ہم نے کرنا ہے پرم پرا کے انوسار تت سروپ

کو جان کر بکھشنہ یوگ دوارا گیان پراپت کر کے ست چت آنند میں لین ہو گئے۔ اور آواگون کے مہا گھور کنڈ سے موکھت ہو کر پرم دھام کو پدھارے۔ لینے قطرہ سمندر کے اتھاہ جل میں مل کر سمندر بن گیا۔

دوسرے پرکار سے یہ ارتھ ہے کہ تت ــ وہ تیج سروپ جیکا دیوتا اگنی ہے۔ سوہ ــ تو۔ لینے سوریہ دیوتا۔ وری نیم۔ لینے ان کا سوامی پرجاپتی۔ برگاہ۔ لینے جل یا اندر دیوتا کر کے۔ دیوسیہ ــ دیویہ۔ ایشوریہ دینے والا سب دیوتاؤں کا دیوتا اتھوا شری بھگوان دی تھی۔ اُس پرم پد ادھیا تم کر۔ یوناہ۔ جیسے پرتھوی کا نام یونی ہے۔ جس سے سب قسم کی اُتپتی ہوتی ہے۔ پرچودیات۔ لینے خواہشات اُن لوکوں کی لینے ترلوکی جس میں سورج، جل، پرتھوی سے ان سب پدارتھوں کو اوتپن کیا۔ اگنی کر کے سب پدارتھوں کو پکانے کا کارن وہی پرمیشور اور وہی جٹھر اگنی روپ سے بھگتا بن کر بھوگ کرنے والا وہی کرم اندریہ دوارا سب حکمت کے کاموں کا کرنے والا وہی سب گیان اندریاں لینے شبد سپرش روپ رس گندھ بن کر ایشوریوں کو بھوگنے والا غرض اسے ہی پرماتما کی مانسک پوجا کر کے اور گیان پراپت کر کے نتت روپ لینی موکھ پدوی پراپت ہوتی ہے۔ یہی کچھ پرارتھنا مہا گائیتری سے نتت کرم دوارا بدھیمان اور گیانی کو کرنی اوچت کہی گئی ہے۔ اسلئے یہ سندھیہ ہے ارتھ کیا گیا کہ اصلیت سمجھ کر بغیر ارتھا اور نندا کے برے کرموں اور کو ٹلتا کو تیاگ کر سچا اور اصلی راستہ اختیار کریں۔

## اومکار سے گائیتری وید برہما اور اوپتتی کیسے بنی

ایک سمے بھوسیا ما ہ - جب بشنو بھگوان نے ایک سے بہت رُوپ بننے کی کاپنا کی، تب اُسی نے اپنا انگلیوں سے کھیر ساگر کو متھا - تو متھنے سے بھیں پیدا ہوا - بھیں سے کُھد بُدا بنا - کُھد کُھد سے انڈ بنا - انڈ سے آتما بنا - آتما سے آکاش بنا - آکاش میں وایو اوتپن ہوا - وایو سے اگنی، اگنی سے اومکار بنا - اومکار سے ویاہرتیاں بنی، ویاہرتیوں سے گائیتری، گائیتری سے ساوتری، ساوتری سے سرسوتی، سرسوتی سے چاروں وید بنائے - ویدوں سے برہما جی اوپن ہوئے - برہما نے سارے جگت اتھوا ہم لوگوں کو بنایا - اس کارن سے لوگوں میں چار وید انگ اوپنشد اتہاس وغیرہ سب گائیتری کے پرورتی میں آتے ہیں - اسلئے یہ جو سب کہے گئے مکھ ہیں - گائیتری سے ہی ہماری بدھی کا گیان اُونچا - اس کر کے سارا سنسار ستھاور جنگم اومکار اور گائیتری میں ویاپت ہے - اس سے بن جگت میں کوئی شے نہیں ہے - اس لئے سندھیا سب کی اوپاسنہ شکتی دیوی ہے - او جو نے اتہ منتر پڑھ کر گائیتری کو آواہن کرنا -

ओजोऽसि सहोऽसि बलमसि भ्राजोऽसि देवानांधा-
म नामासि। विश्वमसि विश्वायुः सर्वमसि सर्वा-
युरसि अभिभूः ॥

اوجو سے ۔ ہی مہاگائیتری اندریوں کی شکتی بل یا پراکرم
رُوپ آپ ہی ہو۔ سہو سے ۔ من کی شکتی رُوپ واسامرتھ
آپ ہی ہو۔ بلم اسے۔ نیچھ کا بل آپ ہی ہو۔ پراجو سے یہ پرکاش
رُوپ آپ ہی کہو۔ دیوانام دھام ناما سے۔ دیوتاؤں ہا جیول
سب پرانیوں ابھات دیوتا منوشیہ پشو پکھشی آدھ کا گھرانھوا
بھوگ اور نیتن کا دھام آپ ہی ہو۔ وشوم اسے۔ سب جگت
روپ آپ ہی ہو۔ وشوآیو سب جگت کا آیو بھی آپ ہی ہو۔
سروم اسے۔ سب کچھ آپ ہی ہو۔ سروآیو سب کا آیو آپ ہو۔
ابھبھو یعنے چاروں طرف آپ ہی پھیلی ہوئی ہو۔

اب اس نیچے لکھے ہوئے منتر سے پرانایام اسطرح کرے۔
بائیں نتھنے سے سانس اوپر کو چڑھاتے ہوئے منتر کو ایک بار انھوا
دو بار انھوا تین بار پڑیں اور دونوں نتھنوں کو بند کرکے منتر
کو دو بار انھوا چار بار یا چھ بار من سے ہی منتر پڑھیں اور
اب دائیں طرف کے نتھنے سے بالکل آہستہ آہستہ تین بار یا چھ
بار انھوا ۹ بار سانس کو چھوڑتے ہوئے ریچک کرکے پڑھتے جائیں۔
لیکن سانس کو اس قدر آہستہ چھوڑ دیویں کہ سانس چھوڑنے
کا شبہ دھ بالکل نہ ہو۔ اس پرانایام کی تین قسمیں ہیں۔ ۱-۲-۳
کو ادھم پرانایام ۲-۴-۶ کو مدھیم پرانایام ۳-۶-۹ کو اتم
پرانایام کہتے ہیں۔ اوپر سانس چڑھاتے وقت رکت ورن برہما
کا دھیان ناتھ اور پران روکتے سے شیام ورن وشنو کا
دھیان ہردے پر اور دائیں نتھنے سے چھوڑتے وقت شیت

درن شیو کا دھیان للاٹ پر کرنا چاہیئے۔ یہ منتر سات ویاہرتیوں
سہت گائیتری منتر ہے۔ جسکا ارتھ پیچھے معہ ویاہرتیاں کے لکھا
گیا ہے۔ یہاں صرف منتر ہی ہے۔ پرانایام منتر۔

ओं भूः ओं भुवः ओं स्वः ओं महः ओं जनः ओं तपः
ओं सत्यं ओं तत्सवितुर्वरेण्यं, भर्गो देवस्य धीमहि,
धियो यो नः प्रचोदयात् ओं आपो ज्योती रसोऽमृतं
ब्रह्म भूर्भुवः स्वरोम् ॥

اب سایم اور پراتاہ کی تین تین آچمن کرے۔ جنکا پدارتھ
اور بھاؤ ارتھ ایک ہی جیسا ہے۔ صرف اگنی جیوتی اور سوریہ
جیوتی کا اوچارن الگ الگ کرنا چاہیئے۔

ओं अग्निश्च मा मन्युश्च, मन्युपतयश्च मन्युकृतेभ्यः
पापेभ्यो रक्षन्ताम्। यदऽह्ना पापमकार्षं, मनसा
वाचा हस्ताभ्यां, पद्भ्यामुदरेण शिश्ना। अह-
स्तदऽवलुम्पतु, यत्किंचिद्दुरितं मयीदमऽहमा-
पोऽमृतयोनौ सत्ये ज्योतिषि जुहोमि स्वाहा ॥

انم اگنشچہ۔ پرنو کا دیوتا اگنی۔ ما۔ مجھے۔ منہ یو۔ مانسک یگنہ۔ شچہ۔ اور۔ منہ یو پتیاہ۔ یگین کے سوامی اندر۔ چیہ۔ اور منہ یو کرتیبیاہ۔ وہ اشتانگ یگین جو ویدی پورو ک نہ کیا گیا ہو واکرودھ سے کیا گیا ہو۔ پاپیہ بھیو۔ اس پاپ سے۔ رکھشنتام۔ رکھیا کریں۔ یت۔ جو۔ آہنا۔ دن میں۔ پاپم۔ پاپوں کو اکارشم۔ میں نے کیا۔ منسا۔ من سے۔ واچا۔ وانی سے۔ ہستابیام ہاتھوں سے۔ پدبھیام۔ پیروں سے۔ اودھرینہ۔ پیٹ سے شنوتنا لنگ سے۔ اہا۔ دن کا سوامی سو پرکاش روپ۔ تت۔ وہ۔ اولمپتو ناش کرے۔ یت۔ جو۔ کنچت۔ کچھ۔ دوریتم۔ برائی یا پاپ۔ متی۔ مجھ میں ہو۔ یدم۔ یہ سب پاپ۔ اہم۔ میں۔ مام۔ میری لنگ شریرکی۔ امرت یونو۔ امر یونی۔ ستی۔ سچی وادا ہت۔ جیوترشی اشریرکی سو پرکاش جیوتی میں وا ہردے کی اگنی میں۔ جہومی۔ ہوم کرتا ہوں ارتھات سب پاپ بھسم کرتا ہوں۔ سواہا۔ سو آہتی پوری ہو۔

پراناگی نیں آچمن کا یہی ارتھ جاننا وہ سوریہ کی جیوتی میں ہون کیا جاتا ہے۔

بھاؤ ارتھ۔ کوئی بھی یگنہ اویدی پورو ک یا کرودھ سے میں نے کیا ہے۔ اتھوا دن میں یا راتری میں من سے وانی سے ہاتھوں پیروں سے پیٹ سے لنگ سے جو پاپ کئے ہیں ان پاپوں کو دن کا سوامی اگنی دیوتا جو ہمارے ہردے میں استھت ہے اور سوریہ دیوتا جو سب جگت کا سوامی پالک ہار ہے۔ انکی سو پرکاش جیوتی میں ہون

کرتا ہوں۔ یعنے بھسم کرتا ہوں یہ میری آہوتی پوری ہے۔ یہی میری پرارتھنا ہے۔

مدھیان کی ۲ آچمن۔ آپاہ پنتوانہ شلوک۔

ॐ आपः पुनन्तु पृथिवीं, पृथिवी पूता पुनातु माम्। पुनातु ब्रह्मणस्पतिर्ब्रह्म पूतं पुनातु माम्। यदुच्छिष्टमभोज्यं वा, यद्वा दुश्चरितं मम। सर्वं पुनन्तु मामापोऽसतां च प्रतिग्रहं स्वाहा॥

آپاہ۔ جل۔ پونن تو۔ شدھ کرے۔ پرتھوی۔ پرتھوی کو پرتھوی پوتا۔ پرتھوی پوتر ہوکے۔ پوناتو۔ شدھ کرے۔ مام مجھ کو۔ پونن تو۔ پوتر کرے۔ برہمنس پتے۔ وید جاننے والے کو اتھوا جیو آتما کو۔ برہم پوتم۔ شدھ برہم اتھوا وید۔ پوناتو مام مجھے شدھ کرے۔ یت۔ جو۔ اوچھشٹم۔ جوٹھا۔ ابوجیم۔ نہ کھانے یوگیہ وا۔ یا۔ یاروا۔ جو کچھ۔ دشچرتم۔ کسی کی برائی میں نے آچرن ہو مم۔ مجھ میں۔ سروم۔ سب۔ پونن تو۔ شدھ کرے۔ مام۔ مجھے آپاہ۔ ہی جس۔ استام۔ جو برے جن ہیں ان سے۔ چہ۔ اور۔ پرتی گرہم۔ جو کچھ گرہن کیا ہو میں نے۔ جُہومے۔ شُدھ پرکاش جیوتی میں ہون کرتا ہوں۔ سواہا۔ سو آہوتی پوری ہے۔

بھاؤارتھ۔ جل پرتھوی کو شدھ کرے اور پرتھوی شدھ ہوکر مجھ کو شدھ کرے۔ وید جاننے والے کو اتھوا جیو آتما کو شدھ برہم پوتر کرے۔ جو کچھ جھوٹا اور نہ کھانے یوگیہ آہار کیا ہے۔ یا کسی

کی بُرائی من میں آچرن کی ہو۔ وہ سب پاپ یا جو کچھ ہم نے بُرا گرہن کیا ہے۔ شُدھ ہوئے۔ ان سب پاپوں کو میں جل کی آہوتی سے سُو پرکاشِ جیوتی میں بھسم کرتا ہوں۔ سو یہ میری آہوتی پوری ہو۔

اب مارجن کرے لیے سر ہر دے اور پاؤں کو منتر پڑھ کر پانی چھڑکے

आपो हिष्ठा मयोभुवस्ता न ऊर्जे दधातन । महेरणाय चक्षसे ॥ यो वः शिवतमो रसस्तस्य भाजयतेह नः । उशतीरिव मातरः ॥ तस्मा अरंगमाम वो यस्य क्षयाय जिन्वथ । आपो जनयथा च नः ॥

آپو ہے شٹھا میو بھوہ (چھاتی کی ہی جل نسیچے کر کے مجھے سکھ دینے والا بن جاؤ۔

تا نہ ارجی دوات تاہ (پاؤں کو) وہ ہمکو ان اپیادک پدارتھ دلوئے جن میں بل ہو۔

مہی رنائے چکھشی (سر کو) پرماتما چیتن سروپ کے درشن دیکھتے رہیں یہ آنکھیں۔

یو وا شیو تما رسا (چھاتی کو) جو ہمارا برہم گیان دینے والا سورگ آنندی دینے والا ہے۔

تیسیہ باجیہ اتے ہاناہ (سر کو) اسکا بھاگی کرو نسیچے کر کے ہم کو لیئے شیو اوتم رس ہم کو دیدو۔

اوشدھیروہ ماتراہ (سرکو) چاہنے والی واکو بل بڑھاؤ والی

جیسے ماتا پالن کرتی ہے۔

تسما ارنگ گمام وو (ہم سرکی) اُسکی ترپتی کو ہمیں پہنچا دے۔

ارتھات ہم کو تربیت کرے (لیبہ کھیایہ جنہ ونتھ) چھاتی کو

آپو جنہ تیتھاہ چہ نہ (پاؤں کی) ہی جل یہ ہم سکھ بھوگ ہم

کو کراؤ۔ ۲ ارتھ۔ جس کے لئے اِس کیلئے ہی جل تم ہم کو تربیت کرو۔

ایک طرف مستک کو پانی چھڑکے۔

हिरण्यवर्णाः शुचयः पावका, यासु जाताः कश्यपो यास्विन्द्रः। या अग्निं गर्भं दधिरे विरूपास्तान आपः शंस्योना भवन्तु॥

ہرنیہ ورنا۔ سورن ورن۔ شوچیہ یاہ۔ جو پوتر ہے۔ پاوکا۔ شدھ کرنے والا ہے۔ یاسو۔ جس سے۔ جاتاہ۔ اُتپن ہوئے کشیپا۔ کشپ رشی۔ سہ اندرا۔ اندر دیوتا دیہ سب جل کے بشیش ہیں۔ یاہ۔ جو۔ اگنم۔ اگنی ارتھات بڑوانل اگنی جو سمندر میں ہے۔ گربھم۔ جو گربھ پیٹ میں لئے ہے۔ ودھرائی۔ جو بنا تاہے۔ ویہ یپاہ۔ نانا پرکار کے روپ۔ تاہ۔ وہ ہی جل۔ نہ۔ ہمکو۔ آپاہ۔ جل۔ شنم سیو۔ سکھ دینے والا۔ تاہ۔ ہماد بھوِنتو۔ ہووے۔

ओं यासां देवा दिवि कृण्वंति भक्षं, या अन्तरिक्षे बहुधा भवन्ति। या अग्निं गर्भं दधिरे विरूपास्तान आपः शंस्योना भवन्तु॥

یاسام - جس کو - دلیرآدیتہ - دیوتا آدی سب پرکار کے جیو - دیکر نلنہ بھکلیپم - خاص کرکے پان کرتے ہیں۔ یا گنم گربھم - دیدرائی دیریہیا تانہ آپاہ شم سیوناہ بھونتو -

ओं यासां राजा वरुणो याति मध्ये, सत्याऽनृते अ-
व पश्यञ्जनानाम् । या अग्निं गर्भं दधिरे विरूपा-

یاسام - جکا - راجاہ - راجا ہے - ورنہ - ورن دیوتا - یاتے - جاتا ہے - مدھی - انتہ کرن میں - ستیا - دھرم - انرتی - ادھرم - اوپشن - دیکھتے ہوئے - جناناں - لوگوں کے لئے جو اندر جا کر لوگوں کے دھرم ادھرم کو دیکھتا ہے - یا اگنم گربھم -

ओं शिवेन मा चक्षुषा पश्यताऽऽपः शिवया त-
न्वोप स्पृशत त्वचं मे । मधुश्चुतः शुचयो याः
पावकास्ता न आपः शं स्योना भवन्तु ॥

شیوی نہ - پرمارتھ گیان دینے کی - ما - مجھے - چکھوشا - آنکھیں - پشیہ تاہ - دیکھنے کے لئے دو - آپا - ہی جل - شیو یاہ - پرمارتھ سکھ دینے والا - تن وو - انگ - اوپسپرشتھاہ - چھوا دو - توچم می - میری توچا سے - مدھوشچتہ - مدھور اس بہانے والا - شوچیہ یوپا - شدھ کرنے جو - تا - وہ - نہ - ہمکو - آپاہ - جل - شم سیوناہ - کلیان کرنے والا یا سکھ دینے والا - بھونتو - ہو وے -

ओं शन्नो देवीरऽभिष्टय आपो भवन्तु पीतये, शंयोरऽभिस्रवन्तु नः ॥

شم نو۔ سکھ دینے والا ہم کو ہو دے۔ دیوی۔ وہ جل جو
دان آدی گنوں سے یکھت ہے۔ اور دیوہ سروپ آنند دینے
والا ہے۔ ابھشٹئی۔ ایچھت پھل دینے والا ہو۔ آپاہ۔ وہ جل
بھونتو۔ ہو دے۔ پی تئی۔ پیتے ہی۔ شم یور۔ کلیان کو۔ ابھی
ہر طرف۔ شرونتو۔ پراپت کرے۔ ناہ۔ ہم کو۔

ओं शान्न आपो धन्वन्याः, शान्नः सन्त्वऽनूप्याः। शान्नः समुद्रिया आपः शमु नः सन्तु कूप्याः ॥

شم نو۔ سکھ دینے والا ہم کو۔ آپاہ۔ وہ جل جو۔ دھنونیا۔ بنایا جل
کے پربت سے گرتا ہے۔ شم ناسن تو۔ کلیان کرنے والا ہو ہم کو۔
انوپیا۔ وہ جل جو انوپ دیش سے گذرتا ہے۔ شم ناہ۔ سکھ دینے
والا تم کو ہو۔ سمندریا۔ سمندر کا ناہ ہم کو۔ آپاہ۔ جل۔ شم ناہ
کلیان کرنے والا ہم کو۔ سنتو۔ ہو دے۔ کوپیا۔ کنوؤں کا جل۔

आपो अस्मान्मातरः शुन्धयन्तु घृतेन मा घृतपाः पुनन्तु। विश्वं हि रिप्रं प्रवहन्तु देवी-रुदिदाभ्यः शुचिरापूत एमि ॥

آپو۔ جل۔ اسمان۔ ہماری۔ ماترا۔ وہ ماتا ہے۔ شندھین تو
دور کرے پاپ۔ گھرتینہ۔ سار روپ سے۔ ما۔ مجھے۔ گھرتپا۔

ویریہ رُوپ اور تیج روپ سے۔ پونن تو۔ شُدھ کرے۔ وشوم
جگت کو۔ ہے۔ نشچیہ کر کے۔ رینیرم۔ پاپ۔ پرودہ ہنتر۔ دور
کرتا ہے۔ دیوئیر۔ پرکاشمان۔ اُر دو۔ اُنم سنتان۔ یت۔ سورگ
میں۔ آبیاہ۔ جیون سے۔ شوچیر۔ شُدھ۔ آپوت۔ پوتر کر کے
ہمی۔ ہم کو پہنچا دے۔

इदमापः प्रवहत यत्किञ्चिद्दुरितं मयि । यद्वा-
हमभिदुद्रोह यद्वा शेप उतानृतम् ॥

یدم آپاہ۔ یہ جل۔ پرووہت۔ دور کرے۔ یت کنچت۔ جو
کچھ بھی۔ دورِتم۔ بُرائی پاپ۔ میٔی۔ مجھ میں ہو۔ یدوا۔ یا جو کچھ۔
اہم۔ ہم نے۔ ابھ دُدروہ۔ سب پرکار سے بُرائی کی۔ یدوا۔ یا
جو کچھ۔ شیپ۔ کسی کی نندا کی ہو۔ اُوتا۔ اور۔ انرتم۔ بُرائی جو نہ
کرنے یوگیہ تھی۔

मुञ्चन्तु मा शपथ्यादथो वारुण्यादुत । यथो
यमस्य पड्वीशात्सर्वस्माद्देव किल्विषात् ॥

مونچنتو۔ چھڑا دیوے۔ ما۔ مجھے۔ شپتھیات۔ اُس پاپ سے
جو ماتا کے گربھ میں کیا ہے۔ اتھو۔ پھر۔ واروتیات۔ یونی تنتر کی
پھانسی سے (ارتھات شریر کے بندھن سے) اُوتہ۔ اور۔ یمسیہ۔
یم کی۔ پڈوی شات۔ پھانسی سے۔ سرو سمات۔ سب ہی۔ ایوہ۔
ان کلبشات پاپوں سے جو کیے ہیں۔

यज्जाग्रद्यत्सुप्तः पापमांसि जगाम । सर्वस्मान्मा
तस्मादेनसः प्रमुञ्चन्तु ॥

یت - جو - جاگرت - جاگتے ہیں - یت - جو - سُفنۃ - سوتے ہیں
پاپم - پاپوں کو - ابہ جگامہ - میں نے کیا - سرو سمات - ان سبوں
سے - ما - مجھے - تسمات - اُن کیے ہوئے - ایینہ سا - ان پاپوں سے
پرمنچنتو - چھڑانے -

दधि क्राव्णो अकारिषं जिष्णोरश्वस्य वाजिनः।
सुरभि नो मुखा करत्प्राण आयूंषि तारिषत् ॥

دوییہ کراب نو - جو بچانے والی اگنی ہے - اکارشم - اُسکا شُو کھاؤں سے -
زلشنور - وجے کرنے کا - اشو ہیہ واجینا - آپ پتی ہوا اسکی -
شُورِ بھم - بہت گندھ یکھت - ناہ - ہمارے - مُوکھان - موکھوں کا
کارت - کرو - پراہ - خاص کر - ناہ - ہم کو - آیوشہ تارِشت -
آیور بل دیوے -
دونوں انجلیوں سے پانی اٹھا کر ناک سے سونگھ کر بائیں طرف
چھوڑے ۳ بار -

ओं द्रुपदादिवोन्मुमुचानः, स्विन्नः स्नात्वी मलादि-
व। पूतं पवित्रेणेवाऽऽज्यमाऽऽपः शुन्धन्तु मैनसः ॥

دروپادیہ - کاٹھ کے بندھن سے - ایوہ - جیسے - اُن مُمچانہ -
چھُڑا جیسے منوشہ - سینا - پسینے سے بھیگا ہوا - سناتوی - اشنان
کرنے سے - ملات ایوہ - جیسے میل سے شُدھ ہوتا ہے - پوتم -
پوتر ہوتا ہے - پوترینہ - کُشا کے پوتر سے - ایوہ - جیسے - آجیم

گھی - آپام - یہ جل بھی - شند ھنتو - پوتر کرے مجھے - ابینہ ساہ - ان سب پاپوں سے -

منتر کو پڑھ کر دونوں ہاتھوں سے پانی میں ۳ بار آورتن کرے -

ओं ऋतं च सत्यं चाभीद्धा त्तपसोऽध्यजायत। ततो रात्रि-रऽजायत, ततः समुद्रो अर्णवः। समुद्रादर्णवादऽधि, संवत्सरो अजायत। अहो रात्राणि व्यदधाद्विश्वस्य मि-षतो वशी॥ सूर्याचन्द्रमसौ धाता, यथा पूर्वमऽकल्प-यत्। दिवं च पृथिवीं, चान्तरिक्षमऽथो स्वः॥

ریتم چہ - یہ ایکاگھر ارتھات اوم دا اس کا بیچارت سنکلپ ہے اور - ستیم - اننت گیان دارت بھاشن - چہ - اور - ابیدات - بھید بھاؤ رہت - تپسو - اننت سامرتھ - ادیہ - اس سے - اجایت - اتپن ہوئے - تتو - تب ایشور سے - راتری - رات اجایت - اُتپن ہوئی - تتاہ - پھر ایشور سے - سمدرد - سمندر انفوا سمبار روپی سمندر - ارنوا - چراچر اینک سرشٹی الہور رد حبنوں کے شبھ اشبھ کرموں کے انوسار ہی) سمدرات - پورویکت سمندر سے - ارنوات - اور سرشٹی کے ادی - انتر لونیچھے) سموت سرو - برس واکال جو ویگ سے چلا جاتا ہے اور سر پل ہیں اپورتا ہے - اجایت - اتپن ہوا - اہا - دن کو - راتریانیہ راتوں کو - ویدوت - اتپن کیا - وشوسہ - سمسار کی - منشتو - چیشٹا کے لئے - وشی - جتندریہ - سوریا چندرمو - سوریہ

اور چندر رما۔ اسو۔ یہ۔ دانا۔ پرمیشور نے۔ یتھا۔ جیسا۔ پُوروم۔ پہلے کلپ میں تھے۔ اکلپیہ ین۔ سنکلپ ماتر میں بنائے۔ دیویم۔ سورگ لوک۔ چہ۔ اور۔ پرتھیویم۔ پاتال لوک۔ چہ۔ اور۔ انتہ رکھیم۔ انتہ رکھ کو۔ اتھو۔ تب۔ سواہ۔ سور لوک کو بھی اوتپن کیا۔

بھاوارتھ۔ رتم یعنے ایکا گر ادم سے انت گیان اوتپن ہوا اسی سے ست بھاشن ابیادھ بھاؤ اور انت سار تھ پیدا ہوا۔ تب اسی ایشور سے راتری اوتپن ہوئی۔ اور سمار روپی سمندر اور اس میں انیک چراچر سرشٹی پور جنموں کے سنچت اشبھ کرموں کے انوسار ہی اوتپن ہوئی۔ پورو دکھن سمار روپی سمندر سے سموت سر یعنے برس کال وغیرہ جو بہت ویگ سے چلا جاتا ہے اور ہر پل میں آیو ہرتا ہے اوتپن ہوا۔ پھر دن اور رات کو اوتپن کیا۔ اسلئے کہ سمار کی چیشٹا ہو کر کاروبار چلے اور پھر رشی سوریہ اور چندرما کو سنکلپ ماتر میں اوتپن کیا۔ جیسے پرمیشور نے پہلے کلپ میں بنائے تھے اور اسی پرمیشور سے پرتھوی لوک انتہ رکھ اور سورگ یعنے بھو بھوا سواہ اوتپن ہوئے۔

ओं भूः ओं भुवः ओं स्वः ओं महः ओं जनः ओं तपः ओं सत्यम् ॥

اب ماتھے پر سات بار جل یعنے کی دیا پرتو لے کرنے۔

اوم بھو اوم بھواہ اوم سواہ اوم مہا اوم جناہ اوم تپا اوم ستیم

اب پرانایام منتر سے پرانایام کرنے یعنے پورک کمبھک اور ریچک

کر کے اندر پھر نیچے کے منتر سے ۳ آچمن کرے۔

ओं अन्तश्चरसि भूतेषु, गुहायां विश्वतो मुखः। त्वं यज्ञ-
स्त्वं वषट् कार, आपोज्योती रसोऽमृतं ब्रह्म भूर्भुवःस्वरोम्।

انتہ۔ انتہ کرن میں ہی جل۔ چرسہ۔ چلتے ہو۔ بھوتیشو۔ پرانی
پدارتھوں میں۔ گوہایام۔ ہردے کے اندر گپھا میں۔ وشتومکھا سمار
کے اندر ہر طرف مکھ کرکے۔ توم۔ تم ہی۔ یگیناہ۔ یگیہ روپ ہو۔ توم۔
تم ہی۔ اوشٹکارا۔ سادھک روپ یعنے یگین کے پورے کرنے والے ہو۔
آپاہ۔ ہی جل۔ جیوتی۔ تم جیوتی روپ بھی ہو۔ رسو۔ رس دیپ ہو۔
امرتم۔ امرت ارتھات نتہ آنند دینے والے ہو۔ برہم۔ برہم روپ ہو۔
بھوربھوواہ سوہ۔ بھوربھوواہ سوا ہیں اتھک تینو ہونے سے یا
اس میں ویاپک ہونے سے برہم روپ ہو۔ اوم۔ اومکار۔

بھاوارتھ۔ ہی جل تم پرانی پدارتھوں کے انتہ کرن میں یعنے ہردے
گپھاؤں میں ہر ایک طرف مکھ کرکے چلتے ہو۔ اسلئے تم سادھک روپ
سے یگین کے پورے کرنے والے ہو اور تم ہی جیوتی روپ رس روپ امرت
روپ اور آنند دینے والے برہم روپ ہو۔ اور آتمک تینو میں ویاپک
ہونے کے آنند روپ برہم ہی ہو۔

اب پرانا یام کرکے گائیتری منتر سے ۳ بار دونوں انجلیوں سے
سوریہ دیوتا کی طرف جل انجلی دیوے اور پھر ویپریت گائتری پڑھکر اپنے
گرد پانی کا چکر لگا دے۔ ویپریت گائیتری نیچے لکھا ہے یعنی گائیتری منتر
الٹا کر پڑھنا۔

